تمباکو کا اثر ہے حقہ پیا کرتے تھے صبح سے نہیں پیا۔ پان کھاتے تھے تمباکو کھاتے تھے صبح سے نہیں کھایا اس لئے ان سے بات نہ کیجئے اگر بات کہی تو اسی وقت اس کا جواب مل گیا کہنے والا ابھی پچھتایا کہ مجھی سے غلطی ہوئی جو میں نے روزہ میں آپ سے کہدیا۔ افطار کے بعد کہنا چاہئے تھا۔ ماشاء اللہ۔ جب اللہ سے تعلق زیادہ ہے جب تو خدا کے بندے ڈریں اور جب تعلق اس طرح کا نہ ہو تو اس وقت اطمینان ہو جائے جب مسجد میں ہو تو آدمی کو اطمینان رکھنا چاہئے کہ یہ اسوقت خدا سے زیادہ قریب ہے۔ منہ میں روزہ ہو تو آدمی کو اطمینان ہونا چاہئے کہ اس وقت یہ اللہ کی رحمت کے جھولے میں جھول رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی رحمتیں ان پر برس رہی ہیں اب تو چاہے ان کو برا بھلا کہو اب جواب نہیں ملے گا۔ لیکن معاملہ الٹا ہے۔

ایسے ہی یہاں سے جب آپ حضرات جائیں تو ہم میں آپ میں نمایاں تغیر ہونا چاہئے اور لوگ محسوس کریں کہ ایک بابرکت زمانہ ایک بابرکت جگہ میں گذار کر آرہے ہیں۔

بھائیو! یہ دو تین باتیں اور اس کے ساتھ ساتھ یہ کہ اس زمانہ



میں قرآن مجید سے اللہ کے ذکر سے تسبیحات سے ایک مستقل تعلق پیدا کرلیں وہ تعلق نہیں جیسا کہ بعض لوگوں کو دیکھا ہے کہ رمضان میں ساری رات جاگتے ہیں۔ اور رمضان کے بعد پھر ان کی سب چیزیں ترک ہو جاتی ہیں۔ پھر نہ تہجد کی پابندی ہے اور نہ کسی اور چیز کی پابندی یہ رمضان اس کے نہیں آتا کہ آپ کا سال بھر کا کوٹہ پورا کرا دیا کرے یعنی رمضان میں سال بھر کا کوٹہ نکل جایا کرے اس کے بعد پاؤں پھیلا کر سوؤ۔ بالکل چھٹی کچھ کرنا نہیں۔ قرآن شریف میں آتا ہے۔

كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۔ تمہارے اوپر روزے فرض کئے گئے جیسے تم سے پہلی امتوں پر فرض کئے گئے تھے۔ تاکہ تم متقی بن جاؤ۔ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ کہا۔ لَعَلَّكُمْ تُصَلُّوْنَ نہیں کہا۔ لَعَلَّكُمْ تَصُوْمُوْنَ نہیں کہا۔

یا ایسا کوئی اور لفظ نہیں کہا بلکہ لعلکم تتقون کہا تاکہ تم متقی بن جاؤ۔ تقویٰ ایک مستقل صفت کا نام ہے۔ تقویٰ عبادت کا نام نہیں تقویٰ خوف کا نام نہیں۔ تقویٰ تلاوت یا تسبیح کا نام نہیں

تقویٰ ایک مستقل صفت ہے۔ تقویٰ ایک مزاج ہے تقویٰ ایک ملکہ ہے۔ تقویٰ ایک طبیعت ہے۔ رمضان تو اس لئے آتا ہے کہ ہم کو متقی بنائے اور ہم اس کے بعد نمازی اور کچھ محتاط بھی نہیں بنتے۔

یہ چند باتیں عرض کردی گئیں رمضان شروع ہونے کے بعد دیکھا ہے کہ برابر کچھ کہنے سننے کا معمول رہتا ہے اور وقتاً فوقتاً جمعہ کے دن یا ہفتہ میں کسی خاص دن علماء میں سے کوئی شخصیت آئی ہوئی ہے۔ یا جس کو حضرت شیخ ارشاد فرمائیں وہ کچھ بیان کرتے ہیں اول تو کتابیں پڑھی جاتی ہیں ان میں کیا کم باتیں ہیں اور پھر حضرت تراویح کے بعد تھوڑی دیر کچھ ارشاد فرماتے ہیں یا کبھی عصر کے بعد مغرب سے پہلے کچھ ارشاد فرمائیں۔ یہ سب چیزیں تو ایسی ہیں کہ آپ دوسروں کے لئے سوغات لے جائیں یہ تو آپ کے لئے بالکل کافی ہیں۔ میں تو اس شوق میں کہ شاید اللہ اللہ تعالیٰ ابکے رمضان میں کوئی حصہ سوواں ہزارواں لاکھواں کسی نسبت میں مجھے بھی نصیب فرمائیں اس لئے میں نے یہ جرأت کی ہے کہ آپ کے سامنے بیان کردوں۔ اور پہلی بات پھر کہتا ہوں کہ



انسان کی کمزوری ہے کہ جب وہ کسی چیز کے لئے شروع میں اہتمام کرلیتا ہے تو بیچ میں فارغ ہوجاتا ہے۔ بیچ میں کرلیتا ہے تو آخر میں فارغ ہوجاتا ہے۔ آپ ایسا نہ کریں۔ آپ یہاں آئے اچھا خاصا مجاہدہ کرکے آجکل سفر ہی کون کم مجاہدہ ہے۔ گھر کے کام وہاں کے حالات مطالبات وہاں کی ضروریات وہاں کے تقاضے یہ سب آپ ملتوی کرکے آئے مگر آکر آپ کی طبیعت فارغ نہ ہو ذہن فارغ نہ ہو کہ آگئے بس اب کیا۔ نہیں اہتمام کا وقت اب شروع ہوا ہے۔ اور کچھ ایسی چیزیں اپنے اندر پیدا کرلیں جو سال بھر نہیں عمر بھر کے لئے کافی ہوں اور کچھ ایسے خلاف شرع کام جن میں ہم خدانخواستہ ابھی تک مبتلا تھے ان کے ترک کا یہیں سے فیصلہ کرلیں۔ بہتر تو یہ ہے کہ رمضان کا استقبال توبہ سے کریں اور اگر یہ بات نہ ہوا اور ذہن کام نہ کرے تو رمضان میں ضرور اپنی کوئی ایسی چیز جو خلاف شرع تھی کسی کا مال ہمارے قبضہ میں تھا ہم کسی کا حق دبائے بیٹھے تھے کسی کی حق تلفی ہو رہی تھی کوئی ہم سے سنت چھوٹ رہی تھی کسی ایک چیز کو دو چیزوں کو منتخب کرکے فیصلہ کرلیں کہ اب رمضان سے واپس جائے اور انشاء اللہ اس

اس بارے میں ہم بہت محتاط رہیں گے - ہم نے فلاں بات فلاں خلاف شرع چیز کے بارے میں فیصلہ کیا کہ اب اس کو ہاتھ نہیں لگائیں گے -

ایک بات میرے ذہن میں نہیں رہی تھی اب کہدوں کہ ہمارے نوجوانوں کے ساتھ ایک بہت بڑی آزمائش لگی ہوئی ہے کہ وہ ایک جگہ بیٹھ نہیں سکتے - اور کسی ایک ماحول میں پورا وقت انہماک کے ساتھ نہیں گذار سکتے - چلنے پھرنے اور بازار میں جانے کی عادت ہوتی ہے - کچھ نظر کی بھی زیادہ احتیاط نہیں ہوتی ان کے لئے خاص طور پر کہتا ہوں - لیکن میں اپنے کو بھی شامل کرتا ہوں اور آپ کو بھی اور بڑے بوڑھے ادھیڑ سب کو ملاکر کہتا ہوں کہ اوقات کی بڑی حفاظت کریں جیسا کہ یہاں کا رمضان بہت دلانے والا اور بہت کچھ جھولی بھرنے والا ہے اس کے اندر دوسری خاصیت بھی ہے کہ اگر اس کی قدر نہ کی گئی تو اس کا وبال بھی بہت ہے - آپ کو معلوم ہے کہ معصیت کہیں کی جائے تو اس کا ایک وبال ہوتا ہے لیکن مسجد میں کی جائے تو اس سے کہیں زیادہ غیر رمضان میں



کی جائے تو اس کا ایک گناہ ہوتا ہے لیکن رمضان میں اس سے کہیں زیادہ اور حرم کا حال تو یہ ہے کہ وہاں ازراہ معصیت ہر مواخذہ ہوتا ہے - وَمَنْ يُرِدْ فِيهِ بِالحادٍ اوظلم نذقهٗ عذابٌ اليم -

وہاں ارادۂ معصیت پر مواخذہ ہوتا ہے تو بعض بھائی یہاں پر ایسے آتے ہیں کہ بستر تو ڈال دیا دارِ جدید میں اور اس کے بعد شہر میں پھرنا دوستوں سے ملنا اور بعض مرتبہ تفریح اور تماشہ میں بھی شریک ہوجاتے ہیں - انسان کا قاعدہ ہے کہ جہاں غلط جگہ پر گیا یا بازار میں گیا وہاں نظر اٹھ ہی جاتی ہے بعض مرتبہ آدمی کھڑا رہ جاتا ہے اس سے بہت بچئے اس سے شہر میں بدنامی بھی بہت ہوتی ہے - شہر کے بعض لوگ جو آپ کو غلط جگہ پر دیکھیں یہاں آنے والوں کو پہچان لیتے ہیں - مدرسہ کے طالب علم پہچانے جاتے ہیں کہ صاحب ہم نے انہیں تو وہاں تماشہ دیکھتے ہوئے دیکھا - وہاں ایک مداری کھیل دکھا رہا تھا - اب مداریوں کی قسمیں بہت مختلف ہیں - ایک بہت ترقی یافتہ مداری بھی ہے

میں اس کا نام نہیں لینا چاہتا۔ اس کا خاص گھر ہوتا ہے۔ وہاں تماشہ دکھایا جاتا ہے یہ بھی مداری کی ایک قسم ہے کوئی مداری تماشہ دکھاتا ہے اور کوئی طالب علم وہاں کھڑے ہوگئے تو لوگ کہیں گے آئے تھے رمضان گذارنے اور وہاں کی فہرست میں نام لکھا ہوا ہے اور گھر میں کہہ آئے کہ حضرت شیخ کے یہاں رمضان گذارنے جا رہے ہیں۔ ہم نے ان کو وہاں دیکھا ہے۔ ایک مداری ڈگڈگی بجا رہا تھا یہ وہاں کھڑے ہوئے تماشہ دیکھ رہے تھے۔ یا سب سے بڑے مداری کے یہاں ہم نے دیکھ لیا جاتے ہوئے آتے ہوئے یہ بڑے افسوس کی بات ہے۔ بہت ڈرنے کی بات ہے اس سے تو آدمی اپنے گھر ہی رہے تو اچھا ہے۔ بجائے اس کے کہ یہاں آیا اور اظہار اس کا کیا۔ المتشبع بما لم يعط كلابس ثوبي زور۔

حدیث میں آتا ہے کہ جس شخص میں کوئی بات نہ ہو۔ اور اس کا اظہار کرے وہ جھوٹ کی دو چادریں پہنے ہوئے ہے یہ بھی المتشبع بما لم يعط میں داخل ہے کہ اظہار اور اعلان تو اس کا کیا کہ رمضان گذارنے آئے ہیں۔ اور شہر میں ویسے ہی



عوام کی طرح گھومتے پھرتے رہے نہ نظر کی احتیاط نہ زبان کی احتیاط نہ کان کی احتیاط۔ یہ بڑی کمی کی بات ہے۔ اوقات کی حفاظت کیجئے اسی ماحول میں رہئے۔

اللہ تعالیٰ آپ کو احساس عطا فرمائے اس ماحول سے نکلنے میں آپ زمین آسمان کا فرق محسوس کریں گے۔ قدم باہر رکھا تو معلوم ہوا کہ ظلمت کے مسکن میں آگئے۔ اور وہاں قدم رکھا تو ایک نورانی مرکز میں آگئے۔ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ۔

---

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بعد حمد وصلوٰۃ ۔ لئن شکرتم لازیدنکم ولئن کفرتم ان عذابی لشدید ۔ میرے قابلِ احترام دوستو! بھائیو! اور بزرگو! میرا اس موقع پر کچھ عرض کرنا آپ حضرات کی خدمت میں جبکہ آپ اہل علم اور اہلِ طلب بھی ہیں اور جن کا طلب اور صدق اس سے ظاہر ہے کہ یہ اپنے اپنے مقامات اور مشاغل کو چھوڑ کر رمضان مبارک کی بہار حاصل کرنے کے لئے اور اسے گذارنے کے لئے خدا کے ایک مقبول بندے کے پاس حاضر ہوئے ہیں ایسے مبارک مجمع میں بغیر کسی تواضع کے عرض کرتا ہوں کہ آپ میں سے کوئی صاحب بیان کرے اور میں اسے سنتا اور میرے قلب کی کچھ جلا ہو جاتی یہ زیادہ اچھا تھا۔ لیکن میں پھر بھی اپنے بڑوں کے حکم پر بیان کر رہا ہوں ۔ اگرچہ معاملہ بالکل برعکس ہے ۔ سب سے پہلے میں آپ حضرات کو مبارکباد دیتا ہوں کہ آپ حضرات کو خدا نے یہ توفیق دی اس کا سب سے زیادہ شکریہ ادا کرنا چاہئے ۔ حق تعالیٰ شکر پر بے انتہا دولتوں سے نوازتے ہیں ۔ اور قرآن ان تمام تذکروں سے بھرا ہوا ہے ۔ آپ



حضرات اس بات کو بخوبی جانتے ہیں ۔ اللہ تعالیٰ کی ذات بے نیاز ہے ۔ اس کے مبارک صفات میں سے ایک صفت اور اسم شکور بھی ہے کہ شکر پر اللہ تعالیٰ کے یہاں سے نعمتوں کی زیادتی ہوتی ہے اور ناشکری پر سلبِ نعمت کا خطرہ ہوتا ہے ۔ آپ حضرات ایسے مادیت کے دور میں یہاں تشریف لائے ہیں جہاں صرف مادیت ہی مادیت ہے اور جہاں روحانیت کا خاص نام و نشان نہیں ہے ایسے وقت میں یہاں تشریف لے آئے یہ خدا کی طرف سے بہت بڑی نعمت ہے اس نعمت پر زیادہ شکر واجب ہے ۔ ان باتوں سے آپ حضرات ناواقف نہیں ہوں گے لیکن تذکرہ کے لئے یہ بات بیان کر دی ۔ ہمیں لسانی شکر و عمل و قلبی شکر ، اعضاء و جوارح اور ہر بُنِ مُو سے خدا کا شکر بجا لانا چاہئے ۔

اس شکر کا تقاضا یہ ہے کہ ہماری توجہ درمیان میں آنے والی ہیئتوں کی طرف نہ جائیں ۔ اس لئے کہ جب بڑی نعمت ہوتی ہے تو پھر انسان کا دھیان درمیان میں آنے والی مصیبتوں کی طرف نہیں چنانچہ جب کوئی بادشاہ کے پاس جاتا ہے تو وہ بادشاہ سے ملنے کی خوشی میں درمیان میں آنے والی مصیبت کی طرف نہیں دیکھتا

اور وہ مصیبت اسے کچھ معلوم نہیں ہوتی - اگر اس سفر میں اس کی کوئی تذلیل کرے جسے وہ برداشت نہیں کرسکتا تھا لیکن وہ اسے بھی برداشت کرلیتا ہے کیونکہ اس کے سامنے منظر ہوتا ہے بادشاہ کے دربار کا - اور بادشاہ سے ملنے کا اور بادشاہ سے مسکرا کر بات کرنے کا -

جب انسان سفر کا ارادہ کرتا ہے تو وہ سفر کی نالیوں اور گڈھوں اور پہاڑوں کی طرف توجہ نہیں کرتا - اس لئے کہ اسے اصل سفر کی طرف توجہ ہوتی ہے - تو جب خدا نے آپ حضرات کو ایسی مبارک مجلس میں آنے کی توفیق دی کہ جس میں حاضر ہونے والا بھی محروم نہیں رہتا ھم لا یشقی جلیس - صفِ نعال میں بیٹھنے والا بھی خالی نہیں جاتا -

جس طرح رحمت کے جھونکے چلتے ہیں تو اس وقت ایک بادِ بہار کا بھی جھونکا چلتا ہے - ہوشیار رہنا کہ جب رحمت کا جھونکا چلے تو غافل نہ رہنا - بہر حال اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ جس جگہ پر آپ ہیں اگر یہاں آپ سوتے ہوئے بھی گذر جائیں تب بھی رحمت سے خالی نہ ہوں گے تو ایسے وقت اور مبارک موقعہ پر آنے والی ناگواریوں پر آپ حضرات کوئی حرف خطرہ نہ زبان پر اور نہ دل پر لائیں ہمارے پاس



ہے ہی کیا - ؟ گناہوں کے انبار ہیں اب اس نعمتِ عظمیٰ کے وقت نہ آئی ہوئی مصیبت کو دھیان میں لادیں اور نہ بعد میں آنے والی مصیبتوں پر کوئی توجہ کریں - اس کے لئے ضروری ہے کہ ہماری زبان ہر وقت حمد میں لگی ہوئی ہو، اور ہم اپنے ہر عمل، قلب اعضاء وجوارح اور ہر بُنِ منھ سے خدا کا شکر ادا کریں -

ویسے تو یہاں اس سے پہلے حقانی علماء اور ربانی علماء کے بیانات ہوگئے ہوں گے - باقی میں یہ باتیں حاشیہ کے طور پر عرض کررہا ہوں - تو اس نعمت کا شکر اور تقاضا یہ ہے کہ ہم زبان اور قلب اور ہر اعضاء وجوارح اور عمل اور بن منھ سے خدا کا شکر ادا کریں اور اس کے ساتھ ہر فرد تر چیزوں کو خاطر میں نہ لائیں -

اس وقت مجھے ایک بات یہ عرض کرنی ہے کہ خدا کی طرف سے ایک موقعہ اور ایک وقت ایسا دیا جاتا ہے جس کا سایہ طویل ہوتا ہے جس کے سایۂ عاطفت میں رہنے والے ہر باہر کے خطرہ سے محفوظ رہ سکتے ہیں کچھ گھڑیاں ...... دن میں ایسی ہیں جس کا سایہ پورے دن پر پڑتا ہے ہفتہ میں جمعہ کا دن ایسا مبارک ہے جس کا سایہ پورے ہفتہ پر

پڑتا ہے اور مہینہ میں کچھ دن ایسے ہیں جس کا سایہ پورے مہینہ پر پڑتا ہے اور سال میں رمضان کا مہینہ ایسا ہے جس کا سایہ پورے سال پر پڑتا ہے ۔ اور حج کا سایہ ایسا ہے جو پوری زندگی پر پڑتا ہے ۔ اگر سال کے اور عمر کے اور ہفتہ کے مبارک دنوں کے سایہ میں رہنے والوں میں ... کوئی خطا و لغزش ہو جاتی ہے تو وہ بھی درگذر کر دی جاتی ہے ۔ تو اس شامیائے کے لئے ضروری ہے کہ ایسا مضبوط اور ایسا وسیع ہونا چاہئے جس کا سایہ گھنا ہو ۔ جس پر اگر اولے پڑیں یا اس پر سنگ باری بھی ہو تب بھی اس شامیانہ کے ٹوٹنے کا خطرہ نہ ہو ۔ تو اگر ایسا سایہ آگیا اور ایسی نورانیت آگئی کہ اگر کوئی غلطی ہو جائے تو وہ رفع ہو سکے تو سمجھو کہ یہ رمضان پورے مہینہ کا سرور رہے اور یہ رمضان کا شامیانہ مضبوط ہے ۔ اگر یہ رمضان اچھا ہو جائے گا تو پھر ہر ماہ صلاح و عبادت ہے اور خدا کے حکم کے اتباع کے ساتھ گذرے گا ۔ اس لئے چاہے قابو سے باہر کر دینے والے حالات ہوں یا دین سے ہٹا دینے والی ہو ۔ لیکن اس کے باوجود ہم ہٹنے نہ پائیں ایسا رمضان کا سایۂ عاطفت ہونا چاہئے



اس کے لئے ہمیں رمضان کو اس طرح گذرنا چاہئے کہ یہ ہمارے مزاج کو بدلدے جیسا کہ قرآن میں فرمایا ہے لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۔ دیکھنے میں یہ چھوٹا کلمہ ہے ۔ اور اگر کہا جائے تو بھی یہ چھوٹا سا کلمہ ہے ورنہ تو قرآن کا چھوٹا کلمہ بھی معجزہ ہے ۔ تو اس آیت کا مطلب یہ نہیں ہے کہ رمضان ہے تو تقویٰ ہے اور رمضان گیا تو اب وہ تقویٰ نہیں ، اس کا نام تقویٰ نہیں ہے ۔

تقویٰ مزاج کا نام ہے تقویٰ عبادت کا نام نہیں ہے عبادت اور ہے اور تقویٰ اور ہے ۔ تقویٰ مزاج کا نام ہے انسان عبادت تو کر رہا ہے لیکن معاملات میں اور غصہ کی حالت میں اور دنیاوی حالات میں انسانی عبادت دھری کی دھری رہ جاتی ہے تو اس کا نام تقویٰ نہیں ہے ۔

اس پر ایک قصہ یاد آیا ۔ عالمگیر بادشاہ بڑے بزرگ گذرے ہیں ۔ انہوں نے بڑے بڑے اپنے وقت کے بزرگ دیکھے تھے ان کے پاس ایک صاحب نے آ کر اپنے کی پیر کی بڑی تعریف بیان کی اور ان سے ملاقات و زیارت کی جب درخواست کی ۔ اور مقصد یہ تھا

کہ مرید کا کام ہو جائے اور پیر کا بھی۔ جب بار بار اصرار کیا تو بادشاہ نے ایک بار ان سے ملاقات کا ارادہ کرلیا۔ اور کو توال کو پاس بلا کر اس سے کان میں کچھ کہدیا۔ اب وہ مرید کیا جانے بتا ہی راز و نیاز کو وہ مرید چلا گیا۔ اور اس کے پیر بادشاہ کے دربار میں حاضر ہوئے۔ بادشاہ نے ان پیر صاحب سے کچھ تصوف کے سلسلہ میں سوالات کئے۔ اور پیر صاحب نے اس کے جوابات دینے شروع کئے۔ اسوقت پیر صاحب پر علوم و معارف کھلنے لگے۔ اور انہوں نے "وحدۃ الوجود" اور مختلف موضوع پر بیان شروع کیا۔ بہت دیر تک گفتگو ہوتی رہی مجلس جمی ہوئی تھی عین اس وقت کو توال صاحب نے آکر خبر دی کہ جہاں پناہ! غضب ہو گیا فلاں خاں صاحب کو تور بافو نے پیٹ ڈالا۔ یہ پیر صاحب بھی خانصاحب تھے۔ خاں صاحب کے پٹنے کی خبر سن کر جذبہ میں آگئے اور سارے معارف چھوٹ گئے۔ اور کہنے لگے کون کہتا ہے کہ وہ خانصاحب ہے؟ اگر وہ خان صاحب ہوتے تو تور بافو سے نہ پٹتے۔ تو خان صاحب کے پٹنے کی خبر سن کر پیر صاحب کو اشتعال آگیا جس سے بادشاہ سمجھ گئے کہ علم ہے عبادت ہے لیکن مزاج نہیں ہے۔ تو یہاں بھی پیر صاحب کا مزاج نہ تھا



بلی کو چاہے جتنا سدھایا جائے اور اس کی چاہے جتنی تربیت کی جائے لیکن اگر چوہا سامنے آجائے تو پھر وہ کچھ نہیں دیکھتی اس کا جذبہ تربیت پر غالب آکر رہتا ہے۔ چار پانچ سال کی اس پر کی ہوئی ساری محنت ضائع ہو جاتی ہے۔ تو رمضان کا بھی یہ مطلب نہیں ہے کہ اسوقت تو خاموشی بھی ہے اور عبادت اور ذکر و تلاوت، اور ساری اچھائی بھی ہے لیکن جہاں رمضان گیا پھر ویسا ہی پہلا حال ہو گیا۔ جیسا ایک گھوڑے نے ایک مسافر کی چابک کی وجہ سے ایک غیر سعادت چیز سے پرہیز کیا تھا اور ایک بڑا سفر طے کیا؟ اور جب مسافر نے اُتر کر اپنی منزل کی راہ لی۔ اور وہ چا اٹھا تو پھر وہ واپس مڑ کر جہاں سے آیا تھا وہاں واپس لوٹا۔ اس طرح گھوڑے والے کا ڈیوڑھا وقت گذر گیا تو ایسا نہ ہو کہ رمضان گذرنے کے بعد ویسے کے ویسے ہی رہ جائیں۔

حضرت مولانا عبد القادر صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے تقویٰ کے معنیٰ "لحاظ" سے کئے۔ ان کا یہ ترجمہ میرے علم کے مطابق سو دو سو سال کے عرصہ کے درمیان میں ایسا ترجمہ نہیں ہوا۔ حضرت مولانا عبد القادر

صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے جتنا بہترین اردو زبان میں قرآن کا ترجمہ کیا ہے ویسا اردو کے علاوہ غیر عربی زبان میں ترجمہ کبھی نہیں ہوا۔ اور بعض بزرگوں نے اس ترجمہ کو الہامی ترجمہ کہا ہے تو انہوں نے تقویٰ کا ترجمہ "لحاظ" کا کیا ہے۔ یہ "لحاظ" وقتی جذبات کو نہیں کہتے بلکہ ہمیشہ خیال کرنے کو کہتے ہیں۔

اگر کسی کو واقعی عظمت ہے کسی کی مثلاً حاکم کی عظمت و سطوت کا خیال ہے یا بیٹے کی بڑائی کا خیال ہے تو اسے بھی "لحاظ" رہے گا ہر وقت اور ہر حالت میں۔ اگر کسی پتھر پر پانی کی بوند مسلسل پڑتی رہے تو اس میں بھی گڑھا ہو جاتا ہے۔ یہ گڑھا ہونا ہی پتھر کا "لحاظ" ہے تو یہ "لحاظ" ہمارے اندر آجائے اس طرح ہمیں اس رمضان المبارک کو گزارنا چاہیے

میں نے ایک بار کسی وقت کہا تھا کہ رمضان چارج ہے یہ چارج شوال اور ذی قعدہ میں نہیں دیتا اس کی غیرت تقاضا نہیں کرتی کہ وہ غیر کو چارج دے جب ایک حاکم چاہتا ہے کہ اپنے ماتحت حاکم کو چارج دے تو رمضان بھی یہ چاہتا ہے کہ دوسرے رمضان کے آنے تک اس کا چارج دیا جائے۔ تو یہ رمضان رحمت و برکت، اور



مغفرت کا سایہ اور شامیانہ ہے۔ اور یہ ایسا مضبوط اور وسیع ہونا چاہیئے کہ پورا سال اس کی ماتحتی میں رہیں۔ اس ماہ مبارک میں بڑی بڑی دعائیں قبول ہوں گی۔

اس ماہ مبارک میں جو دعا کی جائے گی اور جو قرآن کی آیات زبان سے نکلیں گی اور جو آنسو خدا کے حضور میں ٹپکیں گے اس کا اثر صرف آپ ہی نہیں بلکہ آپ کے محلہ اور آپ کے اطراف اور پوری دنیا محسوس کرے گی۔ پھر اتنا ہی نہیں بلکہ اس ماہ مبارک کا اثر پورے سال رہنا چاہیئے۔ اب دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کو یہاں کی برکات سے نوازے اور اس کے سایۂ عاطفت میں پورا سال گزارنے کی توفیق عطا فرمائے۔ میں بھی آپ حضرات کی دعاؤں کا محتاج ہوں میرے لئے بھی آپ دعا کریں۔"

---

بعد خطبۂ مسنونہ اما بعد!

بزرگو اور دوستو! کل جو میں نے آپ حضرات کی خدمت میں بیان کیا تھا وہ ذہن میں ہوگا۔ کل کے بیان کا خلاصہ یہ تھا کہ۔ "رمضان کا شکریہ ہے کہ اس کی بڑی قدر دانی کریں اور اللہ تعالیٰ کے یہاں شکر کی بڑی قدر ہے اور اس کا بڑا مقام ہے۔ اور اس پر یہ آیت تلاوت کی تھی لئن شکرتم لأزیدنکم ولئن کفرتم ان عذابی لشدید۔ اور یہ بھی بیان کیا گیا تھا کہ شکر لسانی ہوا تو لی ہو۔ اور ہر بُن منھ سے اور بدن کے ہر رونگٹوں سے شکریہ ادا کر رہا ہوں۔ یہ بھی بیان کیا گیا تھا کہ جو یہاں رمضان گذار رہے ہیں ان کے لئے اس رمضان کی خصوصیت، دوسرے رمضان سے زیادہ زمانی، مکانی وغیرہ ہر حیثیت سے بہت اونچی ہے اس کو کل بیان کیا تھا۔ اور یہ بھی کل کہا تھا کہ صرف طاعات میں لگنا اور معصیت سے بچنا یہ "تقویٰ" نہیں ہے بلکہ تقویٰ یہ ہے کہ "مزاج" بن جائے۔ روزہ فرض اس لئے کیا گیا ہے تاکہ تمہارے اندر



صفت تقویٰ آجائے لعلکم تتقون کہا لعلکم تعبدون یا لعلکم تصلون یا لعلکم تشکرون یا لعلکم تحجون نہیں کہا بلکہ یہ کہا لعلکم تتقون کہ عبادت میں لگنا یہ کسی مصلحت پسندی یا نفس پرستی کا نہ ہو بلکہ اللہ سے شرم کرنا یہ تمہارا مزاج اور طبیعت بن جائے۔ اور میں نے یہ بھی کہا تھا کہ حضرت مولانا عبد القادر صاحب دہلوی رحمہ نے تتقون کا ترجمہ "مزاج" اور "لحاظ" سے کیا ہے جب کسی چیز کا مزاج بن جاتا ہے تو پھر اس کے خلاف کتنے ہی احوال پیش کیوں نہ آئیں لیکن اس کے کام میں تبدیلی نہیں آتی۔ وہ کام مزاج ہی بن جاتا ہے۔ وہ وہی کیا کرتا ہے جس کا مزاج بنا ہے۔ بعض لوگوں کا مزاج مثلاً حبِ مال کا ہوتا ہے۔ بعض کا مزاج مداہنت کا، اور بعض کا مزاج لالچ کا ہوتا ہے۔ ہر ایک کے مختلف مزاج ہوتے ہیں اسی طرح واقعی ایک مزاج بن جائے۔

رمضان مزاج بنانے کے لئے ہی ہے۔ رمضان تو بنا تُلا ہے کوئی اس میں اضافہ نہیں کر سکتا۔ اگر سارے عالم کے انسان یہ چاہیں کہ رمضان کو روک لیں تو روک نہیں سکتے وہ تو رویت پر موقوف ہے۔

رمضان میں تو ہمارے بہت سے دوست بہت سی طیبات اور مستحبات میں لگے ہیں اور منہیات سے بچ بھی جاتے ہیں لیکن بعض لوگ یہ کرتے ہیں کہ روزہ تو رکھتے ہیں اور کھانا پینا تو چھوڑ دیتے ہیں۔ لیکن وہ جو منہیات رمضان اور غیر رمضان میں منع ہیں اس سے نہیں رکتے جہاں رمضان رخصت ہوا وہاں طاعات بھی رخصت ہوئی تو رمضان تقویٰ پیدا کرنے کے لئے ہے یعنی "مزاج" بن جائے، اور "لحاظ" پیدا ہو جائے۔ تو یہ کل کا ہی سبق دہرایا ہے۔

دوسری بات یہ ہے کہ ہر چیز میں ایک چیز لازم اور ایک چیز متعدی ہوتی ہے۔ طلباء تو ان اصطلاحوں کو اچھی طرح جانتے ہوں گے لازم تو یہ ہے کہ اس کا عمل اسی تک محدود رہ جائے اس سے متجاوز نہ ہو نماز کا لازم یہ ہے کہ نماز میں "کانہ" ہر اک کا منظر ہو۔ احسان کی صفت نماز کے اندر پیدا ہو جائے۔ اگر یہ خدا کو نہ دیکھے تو خدا اسے دیکھ رہا ہے یہ خیال دل میں پیدا ہو جائے۔ یہ نماز لازمی ہے اور ایک نماز متعدی بھی ہے اور وہ کس طرح ؟ دو طرح سے نماز متعدی ہے ایک نماز پڑھانے والے کے اعتبار سے متعدی ہے اور دوسرے



کے لحاظ سے بھی نماز متعدی ہے۔ نماز پڑھنے والے کے اعتبار سے نماز کا تعدیہ یہ ہے کہ ان الصلوٰۃ تنھیٰ عن الفحشاء والمنکر نماز جب ختم ہو جاتی ہے تب بھی متعدی رہتی ہے اور وہ یہ ہے کہ وہ نماز، نماز پڑھنے والے کو فحشاء سے روکتی ہے متعدی نماز سے اس بات کی توقع ہو جاتی ہے کہ وہ نماز پڑھنے والے کو گناہ سے روکے گی تو متعدی نماز کے لئے یہ معیار مقرر کیا ہے ان الصلوٰۃ تنھیٰ عن الفحشاء والمنکر کہ نماز ہو تو گناہ نہ ہو۔ اور اگر نماز پڑھنے کے بعد نفس کی ترغیب رہی اور یہ گناہ کی طرف چل پڑا تو یہ نماز لازمی ہے متعدی نہیں ہے اگر نماز پڑھنے والا گناہ سے رک گیا تو یہ نماز متعدی ہے نماز پڑھنے والے کے اعتبار سے۔

پھر اگر یہ نماز میں زیادہ متعدی کی صفات ہوں تو یہ اس پر ہی انحصار نہیں ہے کہ وہ نماز خود گناہ سے روکتی ہے بلکہ اگر نماز صحیح ہو جائے تو یہ نماز وہاں کے ماحول سے ٹکراتی ہے اور وہاں کے ماحول اور نماز کے مابین جنگ ہوتی ہے۔ پھر یہ نماز اصلاح، تذکیر محاسبہ اور احتساب پر آمادہ کرتی ہے۔ اسی لئے آپ دیکھئے کہ

حضرت شعیبؑ نے جب اپنی قوم کو دعوت دی تو قوم نے حضرت شعیبؑ کو دیکھا کہ ان میں اور قوم میں کیا فرق ہے؟ یہ جو حلال و حرام میں اور فساد اور صلاح میں اور خدا کی اطاعت اور معصیت پر اور مسئلہ اور غیر مسئلہ پر فرق کو معلوم کیا تو ان میں سے بعض فراست والوں نے سمجھ لیا کہ ان میں یہ چیز پیدا کرنے والی ان کی نماز ہے وہ یہ سمجھ گئے اور کہنے لگے۔ یا شعیب اصلواتك۔

کہ اے شعیب! کیا تمہاری نماز اس سے روکتی ہے؟ اور قرآن سے ان کے اس سوال کی تردید نہیں کی۔ اس سے یہ معلوم ہوا کہ نماز سے یہ چیزیں پیدا ہوتی ہیں۔ یہ متعدی ہونے کا دوسرا پہلو ہے۔ پہلا متعدی پہلو یہ ہے کہ نماز پڑھنے والے کو بے حیائی سے روکتی ہے۔ پھر دوسرا متعدی پہلو یہ ہے کہ وہ نماز دوسروں کو برائی سے روکنے والی بنتی ہے۔ ورنہ حضرت شعیبؑ کی قوم ان کو نہ پہچانتی لیکن یہ پہچان لینا کہ اس نماز نے ہی حضرت شعیبؑ کو ہم سے الگ کر دیا ہے یہ متعدی پہلو ہے۔

اسی طرح زکوٰۃ ہے زکوٰۃ کا ایک تو لازمی پہلو ہے کہ اس سے



فرض ساقط ہوتا ہے۔ اور دوسری متعدی پہلو یہ ہے کہ وہ سال کا تزکیہ کرتی ہے لفظ زکوٰۃ خود صاف کرنے کو بتلاتا ہے بعض نے کہا ہے کہ زکوٰۃ متزکی ہے سال کا۔ پہلے زکوٰۃ نے مال کو مزکی کیا پھر انسان کو مزکی کیا۔ اور پھر پورے ماحول کو ٹھیک کیا۔ اور پھر پورے علاقہ کے فساد کو دور کرتی ہے۔ آپس کی جنگ کو دور کرتی ہے عداوت اور دشمنی کو دور کرتی ہے۔ آپس میں صلاح پیدا کرتی ہے۔ یہ جتنی دنیا میں پارٹیاں بن رہی ہیں وہ سب مال کی حرص کا نتیجہ ہے۔ اور یہی عداوت کا سبب ہے۔ اگر دنیا کے سارے انسان مال کا تصرف صحیح کریں تو یہ تمام خطرہ اور تمام فساد اور سارے انتشار، اور یہ تمام طبقاتی عناصر اور تمام کشمکش ختم ہو جائے۔

اب آئیے حج کی طرف۔ حج لازمی بھی ہے اور حج متعدی بھی۔ حدیث میں آتا ہے کہ جس کا حج مقبول ہو گیا وہ گویا ابھی پیدا ہوا ہے یہ تو اس کا لازم ہے اور حج کا تعدیہ اور نفع یہ ہے جیسے خدا فرماتا ہے۔ یشھدوا منافع لھم۔ اگر حج صحیح ہے تو وہ حج زندگی پر اثر ڈالے گا۔ حج کا اثر صرف ماضی سے ہی متعلق نہیں ہے بلکہ حال اور

مستقبل سے بھی متعلق ہے اسے بھی وہ حج متاثر کرے گا اور روحانیت میں ترقی اور حالات میں تبدیلی پیدا کرے گا۔ اور پھر وہ حج سارے مفاسد، بدمعاملگی، بے وفائیوں اور برائیوں کو دور کرنے والا ہوگا۔ حضرت مولانا یوسف صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے قول کے مطابق اگر حج ہمارا صحیح ہوتا تو دنیا کے معاملے ہی کچھ اور ہوتے۔

حج کے صحیح ہونے پر تعدیہ یہ تھا کہ پہلے حاجیوں کے قافلوں کے گذرنے پر لوگ اسلام لایا کرتے تھے اور اب معاملہ بالکل برعکس ہے۔ آج تو حال یہ ہے کہ حاجی جدھر سے گذرتا ہے حق تعالیٰ ہی معاف فرمائیں اور کوتاہیوں پر درگذر فرمائیں ان کے گذرنے پر غیر مسلم اسلام تو کیا لاتے اسلام سے ہی دوری اختیار کرلیتے ہیں گویا حج ان کے اسلام سے دور ہونے کا ذریعہ ہورہا ہے ۔ بندرگاہ پر جاکر آپ دیکھئے وہاں کے لوگ اچھے اچھے لوگوں سے بھی یہ کہتے ہیں۔ کہ ہم کو اب کسی پر بھی اعتبار نہیں رہا آپ بھی اپنی تلاشی کرلیجئے۔

اسی طرح رمضان کا بھی ایک لازم اور متعدی پہلو ہے رمضان کا لازم یہ ہے کہ حدیث میں ہے "من صام رمضان احتساباً" کہ



جس شخص نے روزہ رکھا ایمان اور احتساب کی شرط کے ساتھ اس کے گناہ معاف ہوجاتے ہیں۔ اور رمضان کا تعدیہ یہ ہے کہ بعد کے مہینہ اور رمضان کے بعد کے اوقات میں بھی گناہ سے بچنا چاہئے۔ صاحب معاملہ یعنی خریدار ہیں یا بیچنے والے، حاکم ہیں یا محکوم، امیر ہیں یا غریب متعلم ہیں یا معلم، کاشتکار ہیں یا تاجر ہر حال میں یہ بات ہو کہ آپ روزہ دار کی طرح ہوں جس طرح نماز کی علامت پیشانی پر ہے اسی طرح پیشانی پر ایسا نور ہو کہ جس سے معلوم ہوتا ہو کہ آپ کا روزہ ہے۔ آپ کا لینا دینا اور گھر کے معاملات، اور برتاؤ بھی شہادت دے رہے ہوں اور روزہ کی تاثیر اور روزہ کی حقیقت کا کہ ہمارے روزے قبول ہیں۔ یہ روزہ کا تعدیہ ہے۔

بعض لوگ رمضان تک کا روزہ رکھ لیتے ہیں یعنی رمضان تک گناہوں سے بچ جاتے ہیں پھر رمضان کا تعدیہ ختم کردیتے ہیں گویا رمضان کی ایک شخصیت تھی پھر رمضان کے بعد دوسری شخصیت آگئی۔ یہ اوپر کا طبقہ ہے لیکن یہ بھی کوئی اعلیٰ نہیں رمضان کی نورانیت اور برکت رمضان تک باقی رہے۔ یہ تو لازمی پہلو ہے لیکن

اس کا متعدی پہلو یہ ہے کہ اس کا اثر پورے ماحول میں پہونچے اور پورے ماحول میں اس کی خوشبو پہونچے۔ اور سب کو یہ معلوم ہو کہ انہوں نے روزہ رکھا تھا۔ اور روزہ رکھنے والے ایسے ہی ہوتے ہیں

حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کو ان کے پیر نے اجازت دیتے وقت جو وصیت کی تھی وہ یہ تھی کہ حق کی ادائیگی کی جائے۔ چنانچہ جب دہلی آئے تو ایک طالب علم کی ایک کتاب کا حق تھا۔ کتاب خرید کر اور جلد بندھوا کر اسے حوالہ کی۔ دوسرے بزاز کے چند پیسہ تھے۔ بہت دن ہوگئے تھے۔ اسے بھی وہ پیسہ یاد نہ ہوں گے۔ اور حضرت کے پاس پیسے جمع ہونے کا سوال ہی نہیں تھا۔ پھر بھی جمع کرکے لیگئے اور اسے جا کر دیا۔ اس پر اس بزاز نے جو مسلمان نہیں تھا جو بات کہی وہ آب زر سے لکھنے کے قابل ہے اور دل پر لکھ لینے کے قابل ہے۔ اس نے کہا کہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ "تم مسلمانوں کے پاس سے تشریف لا رہے ہوئے حالانکہ دہلی میں اسلامی حکومت تھی۔ اور سارے ہی مسلمان تھے لیکن ان مسلمانوں سے پہلے جو اجودھن حکومت کرنے والے تھے ان کا



بھی یہی حال تھا۔ تو مسلمان اور ان پہلے غیر مسلمان میں کوئی فرق نہیں تھا۔ تو مسلمان اور پہلے بھی یہاں تھے لیکن اب جوان کے حالات میں تبدیلی آئی ہے وہ کسی سچے مسلمان کے پاس جانے سے ہی آئی ہے۔ یہ اس غیر مسلم نے سمجھا۔ اب آج کے مسلمان کا حال بازار میں جا کر دیکھیں کہ مسلمان کے بارے میں ایک تاجر اور کاشتکار، اور بازار کے انسان کا کیا خیال ہے؟ آج ہر اعتبار سے کوئی ہمارے پر بھروسہ اور اعتماد کرنے کے لئے تیار نہیں ہیں۔

حضرات! میں کیا کہوں؟ میرا منھ تو ہے نہیں کہ کچھ کہہ سکوں۔ آج جو حالات دنیا میں ہو رہے ہیں وہ آنے والے نہیں بلکہ وہ خود ہماری مسجدوں سے باہر آگئے ہیں وہ سارے حالات غفلت کے اور الحاد اور بے دینی کے اور دینی استخفاف کے اور میں آگے بڑھ کر کہوں کہ ایسے احوال آرہے ہیں کہ مشکل سے کوئی دین پر باقی رہے۔ حدیث کے فرمان کے مطابق دین پر باقی رہنا ہتھیلی میں آگ رکھنے کے مرادف ہو گیا ہے۔ آج ہواؤں میں خود معصیت ہے۔ ہواؤں سے معصیت پھیل رہی ہے۔

اس وقت ساری دنیا کا رجحان اور بعض دنیا میں کھل کر اور بعض دنیا میں اندرونی اعتبار سے یہ احوال ہو رہے ہیں کہ دین سے بے اعتنائی کی ہوا تیزی سے چل رہی ہے اس وقت ہم جس دنیا میں قدم رکھنے والے ہیں وہ ایسا ہے کہ آنے والا زمانہ پچھلے زمانہ سے بہت سخت ہے۔ اس وقت کے لئے ہم اتنی محنت کر لیں ؟ نمازوں سے بھر لیں۔ عبادت، تلاوت، ذکر وغیرہ سے بھر لیں۔ اور خوب بھر کر لے جائیں تاکہ پورے سال، بلکہ پوری زندگی تک راسخ ہو جائے اس کی محنت کر لیں۔ یہاں اللہ کے بہت بڑے بندہ کی سایۂ عاطفت میں رہنے کی توفیق ہوئی ہے جہاں ہر وقت قال اللہ اور قال الرسول کی آواز ہوتی ہے اور اس طرح ذکر ہوتا ہے جیسے شہد کی مکھیا بھنبھناتی ہوں ایسے ماحول میں خوب محنت کریں۔

بہت کم ہوں گے جو آدھا قرآن پڑھتے ہوں گے بلکہ اس سے زیادہ ہی یہاں پڑھنے والے ہوں گے ؟ ایسے ماحول میں اگر محنت کرئے ہم ایک جذبہ اور نورانیت اور بیٹری کا پاور لے کر یہاں سے گئے تو خود بھی ہم بڑے ماحول میں حفاظت سے رہ سکیں گے بلکہ اتنی



محنت کر کے جائیں گے پورا ماحول ہم سے نفع حاصل کرنے والا بنے

ایک بات تجربہ کی ہے اور وہ یہ ہے کہ اگر رمضان جمعیت خاطر کے ساتھ گذر گیا۔ تو سارا سال جمعیت خاطر کے ساتھ گذرتا ہے۔ اور اگر رمضان انتشار کے ساتھ گذرتا ہے۔ زاد المعاد میں بھی لکھا ہے کہ صرف اتنی ہی بات نہیں ہے جو اوپر کہی گئی بلکہ بات یہ ہے کہ جمع میزان ہے ہفتہ کا، اور رمضان میزان ہے سال بھر کا۔ اور حج میزان ہے پورے عمر کا۔ جس کا رمضان اچھا گزرا اس کا پورا ہفتہ اچھا گذرے گا۔ اور جس کا حج اور اس کے ارکان اچھی طرح گذرے اس کی عمر اچھی طرح گذرے گی۔ اگر ہم نے ان اوقات کے اندر صحیح محنت کر لی تو ہم دوسروں کو بھی متاثر کر سکیں گے۔ اور آنے والے ان حالات میں جو ہندستان میں اور ہمارے علاقہ میں شدت سے پیش آنے والے ہیں اس میں بھی ہم جم سکیں گے۔

مقابلہ کے لئے ضروری ہے کہ پہلے سے انتظام ہو اس کے لئے ہتھیار ہوں اور وہ مضبوط ہوں۔ ہاتھ ہوں اور وہ مضبوط بھی ہوں ورنہ اگر ہاتھ کمزور ہوں یا ہتھیار کمزور ہوں تو مقابلہ کے وقت وہ کیا کام

دے سکے گا - تو ہتھیار بھی ہوں اور سان بھی اچھی ہو - اور ہاتھ بھی مضبوط ہوں اور جگہ بھی صحیح ہو تب ہتھیار صحیح کام کر سکتے ہیں تو اگر ہم یہاں محنت صحیح کریں گے تو وہ ناموافق حالات میں کام کرے گی بے شک نماز فحشاء سے روکنے والی ہے اور تمام لازم اور متعدی قمامیت کی حامل ہے لیکن وہ صلوۃ - ھم عن صلوتھم ساھون نہ ہو -

اور روزہ یقیناً ڈھال ہے لیکن جب تک اس کے اندر سوراخ نہ ہو - سوراخ والی ڈھال ہرگز کام نہیں دے سکتی ہے - تو محنت کر کے عبادت کے لازمی اور متعدی پہلو کو ہم حاصل کرنے والے بنیں - اللہ تعالیٰ ہم سب کو عمل کی توفیق عطا فرمائے - آمین "

---